# قصیدہ مشتمل بر مناظرۂ عاشق و معشوق منقبت وصی مصطفی نفس حضرت خیر الوری یعنی علی مرتضی روحی لہ الفدا

بے طلب جاتا ہون سوئے بزم یار نازنین
شوق رسوائی ہی دامنگیر جذب دل نہین

دل بڑھاتی جاتی ہین بڑھ بڑھ کی ہر دم حسرتین
ہر قدم پر دیتے ہین ارمان صدائے آفرین

اضطراب شوق نی دی قوت رفتار برق
غیر ممکن ہی کہ اب دم بھر ٹھر جاؤن کہین

عجلت امید و حسرت ہی کہ یہ اعجاز ہے
ہر قدم مین ہوتی ہی طی ایک منزل بھر زمین

بڑھ کی قسمت نی صدا دی کعبہ مقصود ہے
جلد رکھ فرط ادب سے آستانی پر جبین

بوسہ کیسا اور ادب کیسا کہان کیسی عقل
کھل گیا مارے خوشی کے غنچہ قلب حزین

بزم جانا نین گیا یہ بلبل شوق اس طرح
جیسے بیکس کی دعا جاسوئے عرش برین

بزم وہ جسکی فضا پر روضۂ رضوان نثار
پھر تماشا ہم بتان گر حور آ نکلے کہین

بیٹھنے ہی کو تھا چھپکر اس ستم ایجاد سے
اتفاقاً پڑ گئی مجھپر نگاہ خشمگین

اب کہان تاب تحمل بس قیامت ہوگئی
غیر سے کہنے لگا دیکھو یہ محشر تو نہین

بے بلائے بزم مین آیا اور اسپر یون نڈر
جس طرح ممکن ہوئی آ و اسے میکر قرین

خود چلا این پھر تو بن کر قیدی امید و بیم
ڈرتے ڈرتے آخر آیا پیش یار نازنین

آنکھ چار اس ظالم بیگانہ خو سے جب ہوئی
مجرمون کیطرح نیچی کی نگاہ شرمگین

خنجر ابرو کو ناز حسن نے کھینچا ادھر
یہان نیاز عشق نی دلکی سپر لی وقت کین

ہوکے برہم یہ کہا سن تو سہی او بے ادب
کیون چلا آیا یہان محفل عشرت قرین

مجھسے اور دعوائے الفت کیا خدا کی شان ہے
ذرے کو خورشید سے ہرگز کوئی نسبت نہین

تو بظاہر ایک باطن دلمین بزنیت کچھ اور
اسطرح کی عاشقی کا ہم کو خاک آئے یقین

تم وہ ہو بدنام کردو ساری دنیا میں اُسے
رحم کھا کر جو بٹھائے ایکدم اپنے قرین

روز کا مرنا تمہارے سامنے ایک کھیل ہے
روز کہتے ہو کہ نکلی جاتی ہے جان حزین

کیوں ہمیں تو کرتے ہیں وعدہ وفاداری کا بھی
کیوں شکایت بھی شب فرقت کی کرتے ہیں ہمیں

کونسے تارے ہیں وجہ جنبش دیوار و در
کونسی آہیں ہیں رخنہ ساز چرخ ہفتمین

کیا تمہارا ہی وہ دل ہے باعث آزار خلق
شعلۂ نار سقر ہے جس کی آہ آتشین

خوب ہی سمجھے حقیقی اور مجازی کے رموز
خوب اس سودے میں کی برباد ہی دنیا و دین

پختہ کاری جنون اور یہ خیال خام واہ
میرے عاشق بنکے آئے شکر رب العالمین

سچ کہو چشم حقیقت بین اگر رکھتے ہو تم
دوسرا دیکھا ہے مجھسا کوئی عالم میں حسین

حیرت افزای جہان کیونکر نہ ہو صورت مری
آئینہ ہے مجھسے گویا صنعت حُسن آفرین

میرے ہی دم سے ہوا ہے بزم عالم کو فروغ
میرے ہی رخ پر فدا ہیں ماہ و خورشید مبین

حالت نرگس ملانے پھر یہ روشن ہو گئی
باغ میں مجھسے لڑائی تھی نگاہ سُرمگین

کون ہے وہ جو نہیں میری جوانی پر نثار
کون ہے وہ جو نہیں کھو بیٹھا دنیا و دین

نقش حُب ہے بہر عاشق میرا ہر نقش قدم
میرا درد عشق دار وے دل اندوہگین

مژدہ وصلت میرے منہ سے ہے کار عیسوی
بارہا زندہ ہوئی ہے میت قلب حزین

میری کوچہ کو زمانہ کہتا ہے باغ بہشت
میرے گھر کے اَوج پر صدقے ہے قصر حور عین

سنکے یہ میں نے کہا او مست صہبائے غرور
حُسن عارض پر رعونت ایسی زیبا نہیں

ہو کسیکو خاک یکتائی کا دعویٰ خلق میں
عیب ہر صورت میں ہے جز ذات صورت آفرین

فتنہ پردازی تمہاری مدتوں سے ہے عیان
حضرت آدم سے چھوٹا گلشن خلد برین

حُسن پرخوش قامتی کے اس قیامت کا غرور
پاؤں رکھتے ہی نہیں نخوت سے بالائے زمین

صاف تو یہ ہے کہ ہمسے شاعروں کو دو دُعا
کہدیا رخ کو جنھوں نے رو کش ماہ مبین

خُود ہی اپنے دل میں سمجھو تو گیسوئے دراز
ہمسے گر پوچھو تو کہدیں ہیں یہ مار آستین کے

یہ جو انکا زمانہ چلتی پھرتی چھاؤن ہے
آنکھ سے جسکو ابھی دیکھا ابھی کچھ بھی نہین

پھر زلیخا کی طرح تم خود کرو ظاہر شوق
سامنے سے بھاگ گئے جو آوے یوسف دل فریب

اپنے گھر بیٹھے رہا تمکو مسیحائی پر ناز
سیکڑون بیمار فرقت چھپ گئے زیر زمین

دلفریبی کے لیے چلتے ہوئے جادو یہ ہین
نام رکھا ہی یہ لکر جنکا چشم سرمگین

شاد ہوتے ہو جو شاعر تمکو کہتے ہین صنم
اب ذرا ایمان سے کہنا یہی ہی طرز دین

بیوفائی سی ہزارون کو بھنور لوا دیا کہ
کج ادائی سی کیا خون دل اندوہگین

کیا سمجھکر اپنی کوچے کو کہا رشک بہشت
خواب مین بھی تمنے دیکھا ہے کبھی خلد برین

مجھکو دعوی ہی کہ مین ہون رونق بازار عشق
مین یہ سودا خریدا بیچ کر جان حزین

مجکو زیبا ہے زبان سے لون اگر نام وفا
جان جائے پر نہ چھوڑون دامن صدق و یقین

محفل عالم مین کیا ہوتا فروغ شمع حسین
بجھتا پروانہ نہ گر میرا دل اندوہگین

جان دیکر عاشقی کو مین نے زندہ کر دیا
میرے منت کش ہون گر انصاف رکھتے ہون حسین

لو ادہر آؤ دکھا دون مین تمھین داغ جگر
تو سہی شرما کے مغرب مین چھپے مہر مبین

اپنے سینے مین تہ رکھتا ہون دل پر داغ مین
خود کہے رضوان جیسے گلدستہ خلد برین

بے اثر کہتے ہو نالون کو میرے یہ تو کہو
تھامتا تھا کون بیتابی سی قلب نازنین

مین وہ دیوانہ جہان بیٹھا ہون راہ عشق مین
ننگ ہے گر قیس و وامق کو بنا ہون ہمنشین

تمکو حسن صورت اور مجکو ملا سیرت کا حسن
اب اگر اٹھے تو مین دیکھون نگاہ شرمگین

شرط یہ ہی لاف بیجا سے اگر توبہ کرو
اپنے اس دعوی کا دلوا دون ابھی تمکو یقین

بادۂ پندار کا نشہ تمہارے سر مین ہی
مین ہون سرمست مئے حب امیر المومنین

میری آنکھونکی مقدر مین ہی دیدار نجف
میرے نظارے کی وادی وادئ ایمن نہین

کون امیر المومنین فرمانروا ملک شرع
ہادی اول علی یعنے امام المتقین

وہ علی روشن ہین عالم بھر پہ جسکے معجزے
جنکا ایک بندہ ہی ہر حالتمین خورشید مبین

آپکو فاقون مین خالق نے وہ قوت کی عطا توڑ ڈالا باب خیبر صورت نان جوین ؏
آپکی شمشیر و ضربت کا ہی یہ بھی معجزہ کم ہوا کنگرہ نہ زور بازو کی روح الامین
زال دنیا پر نہ کی ادنے توجہ آپنے اسقدر تھا شوق وصل شاہ ایمان و دین
آپکے رخ کی ثنا شبکو پڑھی جائے اگر اشتیاق سمع مین ہو رتبت مہر مبین
طاعت اسکی فہم انسانی مین کیونکر آسکے جسکے ہوتے کو خدا فرمائے زین العابدین
کیا عجب ذہن رسا سی ہو جو کار جبرئیل مطلع نو کا تصور ہو گیا دل مین مکین
اب نہین دشوار مضمون حقیقی کا شکار ؏ وہ کمند فکر جا پہونچی سر عرش برین

آپ کو شاہی مبارک ای خدیو مسلمین ؏
ہو مبارک مومنونکو نعمت تکمیل دین

آگئے جبرئیل مثل رحمت پروردگار اپنے دل ہی دلمین ہین بشاش ختم المرسلین
عارض پر نور سے طالع ہی عشرت کی سحر صاف ظاہر ہو گیا آج آگئی عید مومنین
عید وہ مشہور عالم جو کہ ہی عید غدیر عید وہ جسکی تجلی سے ہوئی روشن زمین
ہو گئی تبلیغ احکام خداوند کریم ہو گئے مالک خدائی کے امیر المومنین
جانشین حضرت خیر الوری ایسا تو ہو وان ہو اشق القمر یان رجعت مہر مبین
ہو جسکے جسم و دم وصی مصطفے ممبر پہ آپ ششجہت مین گونج اٹھا آوازہ شرع مبین
ہی حسد سی آپکے دنیا مین دوزخ کا مزا کیون نہ انگارون پہ لوٹین شکستہ اعدای دین
ہو ازل کی صبح یا معراج یا شام ابد آپ سے ہی زینت درگاہ رب العالمین
اسلیئے در پردہ تھی معراج مین احمد کیساتھ نفس کی فرقت کسی صورت ہو سکتی نہین
باے بسم اللہ کی تفسیر سے روشن ہوا ہین نہان دلمین علوم اولین آخرین
آپ وجہ اللہ ہین فضل خدا سے ای حضور حل مشکل مین نہون کیونکر رگ جان کے قرین
ہو گئی اس پل مین تکمیل رموز معرفت آپنے جسوقت کی تعلیم جب جبرئیل امین ؏

دامن نیسان ادب کے ماری کیونکر سائل
بتکدہ یکو آپنے کعبہ بنایا ہاتھون ہاتھ
بی تکلف مہد مین اژدر کو دو ٹکڑے کیا
کیا اٹھاتے آپ کی برق نگہ کے رنج و
آپ کیا پیدا ہوئے گویا نصیبا جاگ اوٹھا
عالم انوار مین کی ایسی تسبیح خدا
دیکے سائل کو انگوٹھی آپنے وقت نماز
آپ مفلس کو دکھائین معجزے کی شان اگر
نور سے اونکے ازل مین گر نہ کرتا اقتباس
آپکے سایے سے کھینچی حسن یوسف کی شبیہ
چارہ سازی کا اثر بخشین جو ظالم کو حضور
سامنے جسکے سلیمانی ہی شکل مور ہے
حکم سے جو آپکے عالم مین سرتابی کرے
اے معاذ اللہ جس دلمین نہو اونکی ولا
متحد یا اللہ تھے یون احمد مرسل سے آپ
شعلۂ قہر آپکا ہو مائل رفعت اگر
شمع بزم حسن مولا کا اگر اٹھے دھوان
گر کسیکے معجزے سے گنگ بول اٹھا تو کیا
ہون مریض جان بلب کے آپ گر تیماردار
انبیا نے جس جگہ ظاہر کیا عجز و ادب
شاہد رعب آپکا پھینکے اگر تیر امان

وقت بخشش دامن رحمت ہے انکی آستین
اس ید اللہی کے صدقے تھے کیون نہون اعدائے دین
بچپنے مین یون دیکھایا زور رب العالمین
ہوتے گر لاکھون حجاب پردۂ صدق و یقین
عرش پر کیون فوق لیجائے نہ کعبہ کی زمین
ہوگیا جس سے حقیقت دان دل عرش برین
مول لیلی کل متاع قرب رب العالمین
سنگریزی اوسکے دامن مین بنین در ثمین
عالم افروزی نکرتی ماہ تابانکی جبین
ای تعالی اللہ زور خامۂ حسن آفرین
سوزن بخیہ ستمگر کا ہو تیر دلنشین
آپکی وہ سلطنت ہے ای شہ دنیا و دین
صورت گردون ہو اسکی یا انکی دشمن نشین
بخشش انکی پھر کسی صورت سے ممکن ہی نہین
نفس آئینہ مین جس صورت سے ہو جوہر مکین
ٹکڑے ٹکڑے ہو برق خرمن زمین ہو آکر جا انگشتری
خاند مین کاجل بنائین اوسکو لیکر حور عین
آپکے فضل تکلم سے ہولی گویا زمین
دی خبر صحت کی پھر کر ہر نگاہ واپسین
ملے کیا ہی آپنے وہ بادۂ علم و یقین
اپنے دل سے ہاتھ اٹھالین [illegible] ہوا [illegible]

